شیخ محمد معصوم سلمہ ربہ فرمودند۔
کہ من حضرت ایشان را در واقعہ دیدم پرسیدم
کہ حضرت سلامت از سوال منکر نکیر چون گذشت
فرمودند۔ کہ حضرت حق سبحانہ وتعالے بکمال رحمت من
فرمودند۔ کہ اگر تو اذن دہی این دو فرشتے در قبر تو
بیایند۔ و برقع پائے تو لحظہ بچسپند۔
عرض کردم کہ الٰہی این دو فرشتے در حضرت تو بندہ اند
اوشمن نیایند۔ ایزد متعال نہایت افت خود را
شامل حال من کرد۔ وایشان را پیش من نفرستاد
پرسیدم کہ حضرت سلامت از ضغطہ قبر چہ گذشت
فرمودند کہ شدالا اقل قلیل و با محمد ہاشم خادم
ایستادہ است میگوید۔ کہ ایشان را بر سبیل تواضع
میفرمایند۔ الا ضغطہ نشدہ است۔
وفقیر حقیر بدرالدین عفی عنہ بعد از ارتحال ایشان
پنج شش روز واقعہ دیدہ کہ گویا در راہے میگذرم
و شیخ فرید فاروقی در خورد از حضرت ایشان پرسیدم
گفت کہ در خلوت خانہ نشستہ اند۔
و بہ عرفان پناہ ارشاد دستگاہ مرزا حسام الدین احمد
کتابت می نویسد۔
فقیر در رسید۔ دیدم کہ مینویسند
بالکر ... را ... کردہ۔

حضرت شیخ محمد معصوم سلمہ ربہ نے فرمایا۔ کہ میں نے حضرت
قدس سرہ الاقدس کو خواب میں دیکھا۔ اور پوچھا مینے
کہ حضرت سلامت سوال منکر نکیر کا کیونکر گذرا۔ فرمایا
کہ حضرت حق سبحانہ وتعالے نے مجھسے بکمال عنایت
فرمایا۔ کہ اگر تو اجازت دے تو یہ دو فرشتے تیری قبر میں
آویں اور تیرے قدموں سے لپٹیں یعنی قدمبوسی کریں
عرض کیا مینے کہ الٰہی یہ دونوں تیری ہی بارگاہ قدس کے
دروازہ پر رہیں یہاں نہ آویں۔ اللہ برتر نے نہایت
مہربانی میری حال پر فرمائی ان فرشتوں کو میری پاس نہ بھیجا
اسکے بعد دریافت کیا مینے حضرت سلامت قبر کی
تنگی کی کیا حالت ہوئی۔ فرمایا کہ ہوئی۔ مگر نہایت
کم۔ محمد ہاشم آپکے خادم کہڑے تھے۔ انہوں نے
کہا یہ قول آپکا تواضع پر محمول ہے۔ ورنہ اصلا تنگی
نہیں ہوئی۔ میں حقیر فقیر بدرالدین عفی عنہ مؤلف
رسالہ کہتا ہوں۔ کہ پانچ چہ روز بعد رحلت حضرت کے مینے
خواب میں دیکھا۔ کہ گویا میں ایک راہ سے گذرتا ہوں
شیخ فرید فاروقی راہ میں ملے مینے حضرت کو انسے دریافت کیا
جواب دیا کہ خلوتخانہ میں تشریف رکھتے ہیں۔
اور عرفان پناہ ارشاد دستگاہ مرزا حسام الدین احمد
کو خط تحریر فرماتے ہیں۔ فقیر بہی اندر پہنچا۔
دیکھا کہ خط تحریر فرماتے ہیں۔ خدا کی ... کیا

عنوان مکتوب این بود که ما خود نگاهبانی این جهانیم ما
از جهان گذشتیم و در آن جهان نشستیم إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ
رَاجِعُونَ ما بیشتر نمانده۔ بعد از آنکه کتابت را سجیده بر بالای
نوشتند۔ این کتابت میر نعمان خاص و عارف ربانی مخدوم زادگی
شیخ محمد سعید سلمه ربه نقل کرده‌اند که حضرت ایشان را در واقعه دیدم
که انعامات خداوندی جل شانه بعد از انتقال در باب ایشان
فرموده‌اند بیان میفرمایند و بفضل ایزدی شکر میکنند۔ عرض کردم
که حضرت سلامت شما را از نعمتهای خود نصیبه عطا کرده‌اند۔
فرمودند بلے مرا از جماعت شاکران گردانیدند۔
عرض کردم که در قرآن مجید واقع شده است۔
وَقَلِيلٌ مِّنْ عِبَادِيَ الشَّكُورُ از این آیه
مستفاد می‌شود که آن جماعت پیغمبران اند۔
یا مثل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالے عنه فرمودند
آری۔ اما مرا بفضل و کرم خود مرا داخل آن جماعت کرده‌اند
و تاریخ وصال ایشان آنچه بنده یافته بود۔
انیست۔
که از لفظ جاه تربت پاک هویداست انیست۔

خط کا عنوان یہ تھا کہ ہم خود نگہبان اس جہان کے ہیں ہم جہان سے
گذر گئے اور اس جہان میں آ گئے تحقیق ہم اللہ کے لیے ہیں اور اسکی
طرف جانیوالے ہیں۔ اسکے آگے کا واقعہ یاد نہیں رہا۔
بعد وصال کے اسکے اوپر عبارت لکھی یہ خط میر نعمان کا ہے جو خاص
اور عارف ربانی میری مخدوم زادہ شیخ محمد سعید سلمہ ربہ نقل کرتے ہیں
کہ آنحضرت قدس سرہ الاقدس کو مینے خواب میں دیکھا کہ انعامات
اللہ تعالے جل شانہ کے آپ پر جو بعد وصال کے ہوئی ہیں ان انعامات
خداوندی کو آپ بیان فرماتے ہیں اور شکریہ کرتے ہیں مینے عرض کیا
کہ حضرت سلامت خاص اپنی نعمتوں سے اللہ تعالے نے آپکو عنایت فرمائی ہیں
فرمایا۔ ہاں مجکو شاکروں کے گروہ میں گردانا ہے۔
مینے عرض کیا کہ قرآن شریف میں آیۂ کریمہ وَقَلِيلٌ مِّنْ
عِبَادِيَ الشَّكُورُ شان میں جماعت پیغمبروں کی ہے
یا مثل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالے عنہ کے۔
فرمایا ہاں۔ مگر اللہ تعالے نے اپنے فضل و کرم سے مجکو اس جماعت
میں داخل کیا۔
اور مؤلف نے سالم لکھا کہ تاریخ وصال آنحضرت قدس سرہ کی جو
خیال میں آئی وہ یہ ہے یعنی لفظ جاہ تربت پاک سے ظاہر ہے

بیت

| | |
|---|---|
| مسمے احمد مرسل سفر کرد | ز هجر او فلک را سینه چاک |
| بخاک تربتش جستم چو تاریخ | نگه کردیم جاه تربت پاک |

۱۰۳۴

تمام ہوا رسالہ وصال احمد

# منقبت حضرت امام ربانی تصنیف مؤلف

تم سا ہے مجدد کون ولی سلطان عالم سرہندی
ہے شان تمہاری العلی سلطان عالم سرہندی

تم نائب احمد احمد ہو تم پیارا احمد کی بیجد ہو
تم سا نہوا ہے کوئی ولی سلطان عالم سرہندی

تعریف بہلا ہو آپکی کیا حیراں یاں ہی فکر رسا
کہتے ہیں سبھی فرشی عرشی سلطان عالم سرہندی

کیا رتبہ عالی ہو بیاں مجھ عاجز سے اے شاہ شہاں
تم سارے جہاں کے ہو ہادی سلطان عالم سرہندی

از فرش زمیں تا عرش بریں کہتے ہیں تمہیں سب اہل یقیں
محبوب خدا محبوب نبی سلطان عالم سرہندی

اے ابر سخا بحر عطا اے مہر لقا اے شمع ہدیٰ
قربان تمپر جان میری سلطان عالم سرہندی

تم شاہ ہدیٰ تم راہ نما تم نائب خدا ہو نور خدا
تم یکتا ہو تم لاثانی سلطان عالم سرہندی

تم شاہ شہاں تم فخر زماں تم جان جہاں تم شمس عیاں
قرباں ہیں تمپہ میری سلطان عالم سرہندی

لاکھوں ہیں ستارے گم جیسے اے شمس ضیا میں گم
قربان تہہ سے مرشد ہیں سلطان عالم سرہندی

اے مہر ولایت شاہ شہاں اے شمس ہدایت جان جہاں
سب کے لیئے ہو جان ربی سلطان عالم سرہندی

میں در پہ تمہارے آیا ہوں اور چند طرح دیں لایا ہوں
ہو جائیں یہ پوری میری ہی سلطان عالم سرہندی

اس در کا گدا عالی شاہا یہ گم کردہ رہ ہوں میں آیا
اب کیجئے میری راہبری سلطان عالم سرہندی

اشعر حزیں کو اب شاہا دو خواب میں اپنا جلوہ دکھا
مدت سے تمنا ہے اسکی سلطان عالم سرہندی

تمام شد

مزار مبارک آپکا مداین میں ہے۔

۴ حضرت امام قاسم بن محمد بن حضرت صدیق اکبر رض آپ کبار تابعین اعاظم فقہائے مدینہ منورہ
سے ہیں آپکی پرورش آپکی پھوپی ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رض نے کی۔ اور فیض باطنی
آپنے حضرت سلمان فارسی رض سے حاصل کیا۔ آپکی عمر سو (۱۰۰) برس سے زیادہ ہوئی۔ مزار
مبارک درمیان مکہ معظمہ و مدینہ منورہ کے ہے۔ وفات آپکی چوبیسویں (۲۴) جمادی الاول سنہ ھ میں ہوئی۔

۵ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ حضرت امام حسین رض کے پرپوتے
اور حضرت امام قاسم بن محمد بن حضرت صدیق اکبر رض کے نواسہ ہیں۔ فیض باطنی حضرت امام قاسم سے پایا۔ آپ
بڑے کاملین اولیا میں ہوئے ہیں۔ ولادت آپکی بروز سہ شنبہ بتاریخ آٹھویں رمضان
شہر لبت سنہ میں۔ اور وفات بروز دوشنبہ بتاریخ پندرہویں رجب ۱۴۸ھ میں ہو۔ مزار مبارک مدینہ
منورہ مقام بقیع قبہ اہل بیت میں ہے۔

۶ سلطان العارفین حضرت بایزید بسطامی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ آپ بڑے اولیا کاملین سے ہیں
آپنے ایک سو تیرہ (۱۱۳) بزرگوں کی صحبت و خدمت حاصل کی۔ اور حضرت امام جعفر صادق رض
کی فیض روحانیت سے مرتبہ کمال کو پہنچے۔ آپ بڑے صاحب کرامت و مقامات تھے
ایک مرتبہ آپکے اشارہ سے شیر خدمت میں حاضر ہوا۔ اور ایک دفعہ ایک حالت میں آپنے فرمایا
سُبْحَانِی مَا اَعْظَمَ شَانِی دوسرے دن لوگوں نے کہا۔ کہ آپنے یہ کلمہ کہا تھا۔
آپنے فرمایا اگر پھر میں یہ کہوں۔ تو تم اسے شرعی دنیا۔ جب دوبارہ پھر اُسی حالت میں آپکی زبان سے
یہ کلمہ جاری ہوا۔ تو موجب ارشاد کے بعض نادان مریدوں نے چھریاں ماریں مگر آپ پر
مطلق اثر نہوا۔ ایک بے ادب نے اپنا پاؤں آپکے قدم مبارک پر رکھدیا۔ وہ شخص فوراً کوڑھی ہوگیا
ایکبار آپ دجلہ کے پار جانا چاہتے تھے کنارہ پر دو جانور نکلے اور چاہا کہ آپکو اپنے اوپر
بٹھا کر پار پہنچا دیں۔ آپنے فرمایا ہم اس پر فخر نہیں کرسکتے۔ اجرت دیکر کشتی پر جائینگے۔ ہمکو کرامت
سے کیا ہے۔ ولادت آپکی ۱۳۱ھ میں اور وفات آپکی بروز جمعہ پندرہویں شعبان ۲۰۶ھ میں

ہوئی۔ مزار مبارک شہر بسطام میں۔ یہ شہر ملک فارس میں ہے۔

٧ حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی رضی اللہ تعالےٰ عنہ آپ بڑے اولیاء کاملین سے غوث زمانہ تھے۔ آپنے تربیت حضرت بایزید رضؓ کی روحانیت سے پائی۔ اور تکمیل کو پہنچے۔ اور ظاہری سلسلہ آپکا حضرت بایزید رضؓ تک اسطرح ہے۔ کہ آپ مرید حضرت شیخ ابوالمظفر مولانا ترک طوسی رضؓ کے اور وہ مرید حضرت ابویزید عشقی رضؓ کے۔ اور وہ حضرت شیخ محمد مغربی رضؓ اور وہ حضرت بایزید بسطامی رضؓ کے آپ بڑے صاحب کرامات تھے۔ ایکروز ایک جگہ آپنے زمین کھودی تو بہت سی چاندی اور سونا۔ اور جواہرات نکلا آپنے سبکو پھینک کر فرمایا۔ کہ ہم خدا کو چھوڑ کر دنیا کو نہیں لیتے ایکدفعہ گرم تنور میں آپنے دست مبارک ڈالکر زندہ مچھلی نکالی۔ ایک دفعہ آپ دیوار تعمیر فرما رہے تھے۔ اور شیخ بوعلی سینا کھڑے ہوئے دیکھ رہے تھے۔ اتفاقاً بسولی نیچے گر پڑی۔ پھر وہ بسولی خود بخود آپکے ہاتھ میں آگئی۔ یہ دیکھکر شیخ حیران ہوگئے۔ ایکبار محمود بادشاہ کو آپنے اپنا پیراہن مبارک دیا۔ جب محمود سومنات کی لڑائی پر گئے۔ اور بڑی مشکل پیش آئی۔ یعنی شکست کا وقت قریب آگیا۔ اُسوقت محمود نے پیراہن مبارک اپنے ہاتوں میں لیکر دعا مانگی کہ الٰہی اِسکی برکت سے فتح دے۔ اللہ تعالےٰ نے اُنکو فوراً فتحیاب کیا۔ شب کو خواب میں آپنے محمود سے فرمایا۔ کہ تو نے میرے پیراہن کی کچھ قدر نکی۔ اگر تو اُن سب کے اِسلام کے واسطے دعا مانگتا۔ تو اللہ تعالےٰ سبکو مشرف باسلام فرماتا۔ وفات آپکی شب عاشورہ محرم ۴۲۵ھ میں ہوئی مزار مبارک خرقان میں ہے۔ خرقان مضافات بسطام سے ہے۔

٨ حضرت خواجہ ابوعلی فارمدی رضی اللہ تعالےٰ عنہ آپنے فیض باطنی حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی رضؓ سے پایا آپکے ایک مرید حمزہ نامی کی ہانڈی جسمیں گوشت رکھا تھا۔ بہوت گئی سلاور گوشت کتا کہا گیا۔ آپنے بدون اُنکے عرض کرنیکے اُنسے فرمایا۔ کہ جو مرید اپنے پیر کا کہنا نہیں مانتا اُسکی ہانڈی بھی اُبو بہو ... کر دی جاتی ہے۔ اور گوشت کُتا کہا لیتا ہے۔ وفات آپکی ۴۳۴ھ میں

اور وفات چوتھی ربیع الاول سنہ [illegible]ھ کو ہوئی۔ مزار پر انوار طوس میں ہے جسکو اب مشہد کہتے ہیں
اور فارمد ایک موضع ہے مضافات طوس سے

9 حضرت خواجہ محمد یوسف ہمدانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ آپنے فیض باطنی حضرت خواجہ ابو علی فارمدی سے پایا۔ اور کملائے اولیا میں سے آپ ہیں۔ آپکی تصنیفات کتاب رتبت الحیات اور منازل السالکین اور منازل السائرین ہیں۔ حضرت علی بن غیش رضہ سے چند جز پائے آپنے خواب میں انکو بتایا کہ یہ جز میری کتاب رتبت الحیات کے ہیں۔ ایک شخص مسمیٰ ابن سقا نے وعظ کے وقت آپسے کوئی مسئلہ دریافت کیا۔ آپنے فرمایا بیٹھ جا تو شاید مرتے وقت تم ایمان سے محروم ہو۔ آخر ایسا ہی ہوا کہ وہ بادشاہ روم کے پاس سفیر ہو کر گیا۔ اور وہاں نصرانی ہو کر مرا۔ ولادت آپکی سنہ ۴۴۰ھ میں اور وفات ستائیسویں رجب المرجب ۵۳۵ھ میں ہوئی۔ مزار مبارک مرو میں ہے۔ جہاں ایک شہر ملک فارس میں ہے۔

10 حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ آپنے فیض باطنی حضرت خواجہ محمد یوسف ہمدانی رضہ سے پایا۔ اور حضرت خضر علیہ السلام سے خفیہ ذکر کی تعلیم پائی۔ پہلے آپ ذکر نفی اثبات بآواز بلند کیا کرتے تھے۔ آپ بڑے کامل و اکمل سرفرقہ خواجگان ہیں۔ آپکا مرتبہ ولایت اتنا بڑا ہوا تھا کہ روزمرہ ایک وقت کی نماز قوت باطنی سے بیت اللہ میں پڑھا کرتے تھے۔ آپکا وصیت نامہ آداب طریقت میں مشہور ہے۔ جو خواجہ کبیر کو آپنے تحریر فرمایا تھا۔ آپکی یہ آٹھ اصطلاحیں۔ ہوش در دم۔ نظر بر قدم۔ سفر در وطن۔ خلوت در انجمن۔ یادکرد۔ بازگشت۔ نگاہداشت۔ یادداشت۔ طریقہ عالیہ نقشبندیہ میں مشہور ہیں۔ اور طریقہ خواجگان کی بنا انہیں پر ہے۔ وفات آپکی بارہ ربیع الاول ۵۷۵ھ میں ہوئی۔ مزار مبارک غجدوان میں۔ غجدوان بخارا سے قریب تین کوس کے ہے۔

11 حضرت خواجہ محمد عارف ریوگری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ آپ عظمائے اولیاء اور کبرائے مشائخ ترک سے ہیں۔ علم حلم۔ تقویٰ میں نہایت درجہ رکھتے تھے۔ فیض باطنی آپنے

حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی رضؓ سے حاصل کیا۔ اور مدت دراز تک سجادۂ ارشاد پر جلوہ افروز رہے۔
وفات آپکی غرہ شوال ۶۱۶ھ میں ہوئی۔ مزار مقدس یوگر میں سولہ (۱۶) کوس بخارا سے ہے۔ آپکی عمر مبارک
تخمیناً ایک سو چھبیس (۱۲۶) سال کی ہوئی۔

۱۴ حضرت خواجہ محمود انجیر فغنوی رضی اللہ تعالےٰ عنہ آپ نے فیض باطنی حضرت خواجہ محمد عارفؓ سے حاصل کیا۔
آپکے اصحاب میں آپ بڑے نامدار اور خلوت و جلوت میں دمساز تھے۔ ایک بزرگ نے حضرت خضر علیہ السلام سے
دریافت کیا۔ کہ اس زمانہ میں کون صاحب جادۂ استقامت پر مستقیم ہیں۔ فرمایا حضرت خواجہ محمود انجیر
فغنوی آپ گلکاری کا کام کیا کرتے تھے۔ خواجہ دہقان قلبی کے انتقال کے وقت آپکی روح پاک
علیین سے اُنکے پاس آئی۔ اور واپسی میں حضرت خواجہ علی رامتینی رضؓ کے سر پر جو آپکے خلیفہ جلیل القدر تھے
بصورت مرغ سفید اڑتے ہوئے گذرے اور بزبان فصیح نہایت شفقت سے فرمایا۔ کہ اے علی مردانہ ہو
اور اپنے کام میں ہر دم مشغول رہ۔ اس آواز سے عجیب کیفیت طاری ہوئی کہ جس سے تمام اہل مجلس
بیہوش ہوگئے۔ ریوگر ایک گاؤں بخارا سے سولہ (۱۶) کوس ہے۔ وہاں سے غجدوان ایک کوس
شرعی ہے۔ وفات آپکی ستر ہویں (۱۷) ربیع الاول ۷۱۵ھ میں ہوئی۔ مزار مبارک موضع انجیر فغنی میں
یہ سات (۷) کوس بخارا سے ہے۔

۱۵ حضرت خواجہ عزیزان علی رامتینی رضی اللہ تعالےٰ عنہ آپنے فیض باطنی حضرت خواجہ محمود انجیر فغنوی رضؓ سے
حاصل کیا۔ اور بڑے زبردست اولیا صاحب کمال و کرامات سے ہوئے۔ آپ نساجی کا کام
کرتے تھے۔ ایک روز سید آتا صاحب کا لڑکا ترک پکڑ کر لیگئے۔ سید صاحب آپکی خدمت میں آئے۔
اور یہ ماجرا بیان کیا۔ آپنے فرمایا جبتک لڑکا نہ آئیگا میں کھانا نہ کھاؤنگا۔ تہوڑی دیر گذری کہ لڑکا
آپکے پاس آگیا۔ ایک دن تیرہ شخصوں نے یکے بعد دیگرے آپسے عرض کیا کہ آج آپ میرے مکان پر
کہانا تناول فرمائیں۔ آپنے ہر شخص سے اقرار کرلیا۔ اور شام کو ایک ہی وقت سبکے مکانوں پر موجود ہوئے
ایک دفع آپکا ایک غلام نے عرض کی کہ حضرت میں مثل آپکے ہوجاؤں۔ پس آپکی توجہ سے وہ بالکل
صورت و سیرت میں مثل آپکے ہوگیا۔ مگر صرف چالیس دن زندہ رہا۔ خوارزم میں آپنے اسطرح فیض

جاری کیا کہ ہر روز دو مزدوروں کو بلاتے اور انکو وضو کرا کر ذکر الٰہی کراتے اور اپنی توجہ سے انکے قلبوں کو نورانی کرتے اور شام کو مزدوری دیکر رخصت فرماتے۔ اسیطرح ہزارہا آدمیوں کو گروہ اولیاء میں داخل کر دیا۔ وفات آپکی بروز دوشنبہ ستائیسویں (۲۷) رمضان المبارک سنہ ۷۲۱ھ میں ہوئی۔ مزار مبارک شہر خوارزم میں کہ جو ملک فارس میں ہے۔ رامتین قصبہ ہے بخارا سے چھ (۶) میل پر۔ نساج بفتح و تشدید۔ باختیار کشف اللغات۔ مولانا روم علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ؎

گر نہ علم حال فوق قال بودی کے شدے
بندۂ اعیان بخارا خواجۂ نساج را

ایک مشہور شہر خوارزم میں ہے۔

۱۴ حضرت خواجہ محمد بابا سماسی رضی اللہ تعالےٰ عنہ آپنے فیض باطنی حضرت خواجہ علی رامتینی رض سے پایا اور اولیاء اُولو العزم سے ہوئے۔ جب آپ کوشک ہندوان مسکن حضرت خواجہ سید بہاء الدین نقشبند رض سے گذرتے تو فرماتے کہ یہاں سے ایک شخص کی خوشبو آتی ہے جسکی قدموں کی برکت سے یہ کوشک ہندوان قصر عرفان ہو جائیگا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا وفات آپکی دسویں (۱۰) جمادی الآخر ۷۵۵ھ میں ہوئی۔ مزار مبارک سماس میں ہے۔ جو قریب بخارا کے ہے۔

۱۵ حضرت سید امیر کلال رضی اللہ تعالےٰ عنہ آپ ولی مادر زاد تھے۔ ابتدائی زمانہ شباب میں آپکو کشتی کا شوق تھا۔ ایکروز حضرت خواجہ محمد بابا سماسی جہاں آپ کشتی لڑ رہے تھے تشریف لیگئے اور آپ کو دیکھا۔ آپ بے قرار ہو کر دوڑے اور حضرت کے قدم مبارک پر گرے۔ اور پھر مرید ہو کر فیض باطنی حاصل کیا۔ اٹھائیس (۲۸) برس آپ حضرت پیر و مرشد کی خدمت میں رہے۔ اور جامع علوم شریعت و طریقت و حقیقت و معرفت ہوئے۔ کام آپ زراعت کا کیا کرتے تھے۔ وفات آپکی بروز پنجشنبہ بوقت بعد نماز فجر پندرہویں (۱۵) جمادی الثانی سنہ ۷۷۲ھ میں ہوئی۔ مزار مبارک سوخاریہ میں ہے جو مضافات بخارا میں ہے۔

۱۶ حضرت خواجۂ خواجگان پیر پیران امام الطریقہ سید بہاء الدین نقشبند مشکلکشا رضی اللہ تعالےٰ عنہ آپ سر حلقۂ خواجگان نقشبند اور امام الطریقہ ہیں۔ بچپن سے آپکے چہرۂ مبارک سے آثار کرامت

اور ہدایت ظاہر تھے۔ اور حضرت خواجہ محمد بابا سماسی رضؓ کی فرزندی میں سرفراز تھے۔ اور فیض باطنی حضرت سید امیر کلال رضؓ سے پایا۔ اور تکمیل حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی رضؓ کے روحانیت سے پائی۔ حضرت خواجہ محمود انجیر فغنوی رضؓ کے وقت سے حضرت سید امیر کلال رضؓ تک حضرات طریقت ذکر جہر بھی کرتے تھے۔ آپنے جہر چھوڑ کر خفی کو جاری فرمایا۔ آپ اس طریقہ عالیہ میں بڑے صاحب کرامت و ولایت ہیں۔ ایک روز آپنے حضرت خواجہ علاء الدین رضؓ کے پاؤں پر اپنا قدم مبارک رکھدیا۔ اُسیوقت تمام عالم اُن پر منکشف ہوگیا۔ حضرت مولانا محمد عارف رضؓ خوارزم میں تھے۔ آپنے بخارا میں تمام حال انکا بیان کردیا۔ جب لوگوں نے تحقیق کیا تو اسیطرح پایا۔ جو آپنے بیان کیا تھا۔ ایکمرتبہ آپنے اپنی ایک حالت میں حضرت خواجہ محمد زاہد رضؓ سے فرمایا۔ کہ مرجاؤ۔ وہ فوراً مرگئے۔ پھر باشارہ غیبی فرمایا کہ زندہ ہوجاؤ۔ وہ زندہ ہوگئے۔ ایک شخص ایک رات اپنی محبوب کے ساتھ بوس و کنار میں رہا۔ اور صبح کو آپکی خدمت میں حاضر ہوکر اشتیاق زیارت اور آپکی محبت کا اظہار کیا۔ آپنے فرمایا واہ صاحب رات کو وہ کام کرو۔ اور دن میں ہمسے یوں کہو۔ ہمسے محبت رکھنے والے اُس کام کو ہرگز نہیں کرتے ہیں۔ وہ شخص یہ سنکر نہایت شرمندہ ہوے۔ اور ہر فعل بد سے سچی توبہ کی۔ ولادت آپکی بماہ محرم الحرام ۷۱۸ھ میں۔ اور وفات شب دوشنبہ تیسری ربیع الاول ۷۹۱ھ میں ہوئی۔ مزار پرانوار قصبہ عارفاں کہ جو تین میل بخارا سے ہے۔

۱۷ حضرت خواجہ محمد علاؤ الدین عطار رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپنے فیض باطنی حضرت خواجہ سید بہاء الدین نقشبند رضؓ سے حاصل کیا۔ آپ جامع علوم ظاہری و باطنی بڑے صاحب کرامت و ولایت ہیں۔ آپ ایسا رتبہ عالی رکھتے تھے۔ کہ جناب حضرت خواجہ بزرگ رضؓ سے جب آپ مسند ارشاد پر بیٹھے تو تمام اصحاب حضرت خواجہ بزرگ رضؓ نے دوبارہ آپکے دست مبارک پر بیعت کی۔ ایک گروہ منکرین پر آپنے نظر ہدایت ڈالی۔ فوراً انکار حق سبحانہ تعالیٰ انکے دلوں سے جاتا رہا۔ ایکدفع آپکے ایک مرید نے کسی عورت پر نظر ڈالی۔ جب آپکی خدمت میں حاضر ہوے۔ آپنے غصہ سے فرمایا۔ کہ وہ بات بیان کرو ورنہ میں بتادونگا۔ یہ سنکر وہ نہایت شرمندہ ہوے۔ اور عرض کرکر توبہ کی۔ وفات آپکی شب چہارشنبہ کو

بعد نماز عشاء کے پنجشنبہ کی شب سنہ ... میں ہوئی۔ مزار مبارک موضع چغانیاں میں ہے
جو ملک ماوراء النہر میں ہے۔

۱۸ حضرت مولانا محمد یعقوب چرخی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ بڑے صاحب کمال و اکمل حضرت خواجہ بہاؤالدین
نقشبند رضی کے تھے۔ باطنی فیض آپنے حضرت خواجہ علاؤالدین عطار رضی سے پایا۔ آپنے کلام اللہ
شریف کے آخر کے دو پاروں کی تفسیر لکھی ہے۔ اور بہت اسرار اسمیں لکھے ہیں۔
اسکو دیکھنے سے ذوق و شوق بہت ہوتا ہے۔ آپسے ایک روز حضرت خواجہ نقشبند رضی نے فرمایا
تھا۔ کہ تمہارا ہاتھ گویا میرا ہاتھ ہوگا۔ اور جو تم سے مرید ہوگا۔ وہ گویا میرا مرید ہوگا۔ آپ موضع چرخ
کے رہنے والے تھے۔ وفات آپکی پانچویں صفر سنہ ۸۵۱ھ میں ہوئی۔ مزار مبارک موضع ہلغتو جو ملک
خراسان میں واقع ہے۔

۱۹ حضرت خواجہ ناصرالدین المعروف بہ خواجہ عبیداللہ احرار رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ ولی اور زاہد تھے
آپنے فیض حضرت مولانا یعقوب چرخی رضی سے پایا اور ایک روز کامل ہوگئے۔ حضرت مولانا
یعقوب رضی نے آپکی نسبت فرمایا تھا کہ طالبان حق میں طالب ایسا ہونا چاہئے۔ آپ بڑے
صاحب کرامت اور ولایت تھے۔ حضرت خواجہ ترک ثانی آپکے مرید اکثر ... ہوتے جاتے تھے
آپنے پیشانی کی دیکھکر تمام حال سلب فرمالیا۔ اس بات پر وہ آپکے دشمن جانی ہوگئے۔
ایک روز تنہا پاکر چاہا کہ مار ڈالوں۔ اور قریب جاکر چاہتے تھے کہ چھری ماریں اسوقت فوراً
آپ ایک سپاہی کی شکل میں انکو ظاہر ہوئے۔ انہوں نے حیران ہوکر تامل کیا تب آپنے انکے ہاتھ سے
چھری چھین لی اور اپنی اصلی صورت میں ہوکر فرمایا۔ کہ بتا اب میں تیرا کیا حال کروں۔ وہ قدم
مبارک پکڑ کر چپٹے اور توبہ کرکے معافی چاہی۔ آپنے انکا قصور معاف فرمادیا۔ اور جو حال سلب
فرمایا تھا سو عطا فرمادیا۔ سبحان اللہ کیا آپکی رحمت تھی۔ شیخ ابوسعید جو آپکے معتقدوں میں سے تھے
وہ ایک روز اپنے مکان میں ایک عورت جمیلہ پر ہاتھ ڈالنا چاہتے تھے۔ ناگاہ حضرت کی آواز
انہوں نے سنی کہ فرماتے ہیں۔ اے ابوسعید کیا کرتا ہے۔ ابوسعید آپکی آواز سے نہایت

منتقل ہوے - اور اُس فعل ناجائز سے بچ گئے - ایکبار چند خادم آپکی بازار کو گئے تہے - ایک نے ایک
خوشجمال کو دیکھنے لگے - دوسرے نے منع کیا - اُنہوں نے جواب دیا کہ میں شہوت نفسانی
سے نہیں دیکھتا ہوں - جب ایں آئے قبل اسکے کہ کچھ کہیں آپنے فرمایا کہ میں تو ابتک نفس کے
مکر سے مطمئن نہیں ہوں - آپ کب سے ایسے ہوگئے کہ بدون شہوت نفسانی کے دیکھنے لگے -
وہ بہت شرمندہ ہوے اور توبہ کی - جو خطرہ کسیکی دلمیں گزرتا تہا - آپ فوراً بنظر ہدایت
ظاہر فرمادیتے تہے - ولادت آپکی ماہ رمضان المبارک سنہ ۸۰۶ھ میں اور وفات بروز شب دوشنبہ
انتیسویں (۲۹) ربیع الاول سنہ ۸۹۵ھ میں ہوئی - مزار مبارک سمرقند میں ہے -

۲۰ حضرت مولانا محمد زاہد رضی اللہ تعالیٰ عنہ - آپ اقرباے حضرت مولانا یعقوب چرخی رضہ سے ہیں -
فیض باطنی حضرت خواجہ عبید اللہ احرار رضی اللہ عنہ سے حاصل کیا - آپ انکے بڑے مقبولوں اور عاشقوں
اور محرموں میں تہے - اور جامع علوم ظاہر و باطن تہے - مرید ہونیسے پہلے ہمیشہ زہد و ریاضت
میں مشغول رہتے تہے - ایکروز باشارۂ غیبی حضرت خواجہ احرار رضہ کی خدمت فیضدرجت میں آئے
اور بیعت کی - اور آناً فاناً میں تکمیل کو پہنچے - اور اُسیوقت آپکو حضرت خواجہ رضہ نے صاحب ارشاد
کیا - آپنے ایک عالم کو اپنے فیضان سے مالا مال کیا - وفات آپکی غرۂ ربیع الاول سنہ ۹۳۶ھ میں ہوئی
مزار مبارک وضع وخش میں ہے - یہ مضافات ملک حصار سے ہے -

۲۱ حضرت مولانا خواجہ درویش محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ برادر ہمشیرہ زادہ بہی حضرت مولانا محمد زاہد رضہ
کے تہے - اور خلیفہ بہی - آپنے بیعت ہونیکے بعد پندرہ (۱۵) برس تک نہایت مشکل زہد و ریاضت کی
ایک روز سخت بہوک کی حالتمیں آپ آسمان کی طرف دیکھنے لگے - اُسوقت حضرت خضر علیہ السلام
آئے اور فرمایا کہ حضرت خواجہ محمد زاہد رضہ کی خدمت میں جاؤ اور اُنسے صبر و قناعت سیکہو - تو
آپ آپکی خدمتمیں آئے - اور کمال کو پہنچے - ایک مدت تک آپ مسند ارشاد پر رونق افروز رہے
اور عالم کو دولت فیض سے مالا مال کیا - وفات آپکی اُنیس محرم سنہ ۹۷۰ھ کو ہوئی - مزار مبارک موضع
اسفرار میں جو مضافات شہر سبز ملک ماوراء النہر سے ہے -

۲۲ حضرت مولانا محمد خواجگی امکنگی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپنے فیض باطنی والد ماجد حضرت مولانا درویش محمد رح
سے پایا۔ آپ بڑے کامل و اکمل ہوئے۔ تیس برس تک اپنا کمال چھپائے رہے۔ ایکمرتبہ
تین آدمی آپکے امتحان کرامت کیلئے آئے۔ اور جو جو کچھ اپنے دل میں سوچا اور چاہا تھا۔
آپنے وہی فرمایا۔ اور ارشاد کیا۔ کہ اس گروہ کا حال مختلف ہے۔ اِنکے پاس امتحان کے ارادہ
سے آنا نہ چاہیئے۔ ایسے خیالات کے سبب سے اِنکے برکات سے محرومی رہتی ہے۔ اِنکے
دیکھنے کو خالصاً لِلّٰہ آنا چاہیئے۔ ایکدفعہ عبداللہ خان والی توران نے آپکو خواب میں جناب رسالتمآب
صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں کمر بستہ حاضر دیکھا۔ جب خواب سے بیدار ہوا۔ تو آپسے ملا۔ اور پہچانکر
قدمبوس ہوا۔ ولادت آپکی ۹۱۸ھ میں اور وفات آپکی بائیسویں شعبان ۱۰۰۸ھ میں ہوئی۔
مزار مبارک قصبہ امکنگ میں۔ جو شہر بخارا سے تین میل ہے۔

۲۳ حضرت خواجہ محمد باقی باللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ آپ سمرقند کے رہنے والے تھے۔
اول آپنے حضرت خواجہ احرار رض کی روحانیت سے تربیت پائی۔ پھر بہ بشارت حضرت
خواجہ احرار رض حضرت مولانا خواجگی امکنگی رض کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے۔
اور مرید ہوکر فیض باطنی حاصل کیا۔ اور فقط تین دن میں کامل و اکمل ہوگئے۔ پھر حضرت
پیرو مرشد کی خدمت سے باجازت رخصت ہوکر دہلی میں تشریف لائے۔ دہلی میں بڑی
بڑی کرامتیں آپسے ظاہر ہوئیں۔ اور آپ بہت جذبۂ عشق رکھتے تھے۔ اور بہت کم سوتے
اور نہایت قلیل کھانا تناول فرماتے اور بہت ہی کم بات کرتے تھے۔ شیخ چاند نام مریض تھے
آپنے اُنکو اپنے سینہ فیض گنجینہ سے لگایا۔ فوراً وہ مرض اُنکا جاتا رہا۔ ایکروز ایک لڑکا قلعہ
پر سے گرکر مرگیا۔ آپنے فرمایا۔ یہ مرا نہیں ہے صدمہ کیوجہ سے یہ حالت ہوگئی ہے۔
یہ فرماکر اُس لڑکے کو آپ اٹھاکر اپنے حجرہ میں لیگئے۔ اور تھوڑی دیر کے بعد اُسکا ہاتھ
پکڑے ہوئے آپ باہر لائے۔ اور فرمایا کہ دیکھو یہ مرا نہیں تھا۔ لوگ حیران ہوگئے
(۲۵)
ولادت آپکی ۹۷۱ھ میں اور وفات پچیسویں جمادی الآخر ۱۰۱۲ھ میں اکتالیس برس کی عمر شریف

میں ہوئی۔ مزار مبارک دلی میں بیرون شہر اجمیری دروازہ۔

۲۴ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی سردار طریقہ نقشبندی شیخ احمد سرہندی رضی اللہ تعالیٰ عنہم
آپنے فیض باطنی حضرت خواجہ باقی باللہ رض سے حاصل کیا۔ آپ بڑے کامل و اکمل اشیاع طریقہ لعلمائیہ
اور آپ مرتبہ نہایت کے صاحب کرامت و ولایت و ہدایت تھے۔ تمام عالم میں آپکے فیضان
کی اب تک دھوم ہے۔ اور رہیگی۔ اس واسطے کہ آپ مجدد الف ہیں۔ یہ مرتبہ عالی تو خاص
آپہی کا ہے۔ آپکے حالات بیان سے باہر ہیں۔ آپکی تعریف کرنا محال ہے۔
کتاب مقامات سعیدیہ میں لکھا ہے کہ آپکے پیر و مرشد حضرت خواجہ صاحب رض نے فرمایا۔
شیخ احمد جی ایک آفتاب ہیں کہ جسکی روشنی میں ہمجیسے ستارے ہزاروں گم ہیں۔ آپکی فضائل و معارف
آپہی کے مکتوبات شریف سے ظاہر ہوسکتے ہیں۔ ولادت شریف آپکی نوسو اکہتر ۹۷۱ھ میں
اور وفات شریف اٹھائیسویں (۲۸) صفر ۱۰۳۴ھ میں ہوئی۔ عمر شریف آپکی تریسٹھ ۶۳ سال کی ہوئی
مزار مقدس و منور سرہند شریف میں ہے۔

۲۵ حضرت عروۃ الوثقیٰ خواجہ شیخ محمد معصوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ آپکی تعریف بھی بیان سے باہر ہے
اس جگہ اتنی کافی ہے کہ آپ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رض کے سب سے منجھلے صاحبزادہ
اور دوسرے خلیفہ ہیں۔ آپکے انوار سے عالم منور ہے۔ اور آپکے فیضان سے جہان مستفیض
ہے۔ ولادت آپکی گیارہویں (۱۱) شوال ۱۰۰۷ھ یا ۱۰۰۹ھ میں اور وفات بروز سہ شنبہ نویں (۹) ربیع الاول
۱۰۷۹ھ میں ہوئی۔ مزار مقدس سرہند شریف میں قریب روضہ مبارک حضرت امام ربانی رض کے

۲۶ حضرت خواجہ شیخ سیف الدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ آپ پانچویں نور نظر لخت جگر عروۃ الوثقیٰ
خواجہ محمد معصوم رض کے ہیں۔ آپ کمالات ظاہری و باطنی و استقامت شریعت و ثبات
طریقت میں مثل اپنے پدر بزرگوار کے تھے۔ اور آپہی سے فیض باطنی حاصل کیا۔ ولادت آپکی
۱۰۴۹ھ میں اور وفات بیسویں (۲۰) جمادی الاولیٰ ۱۰۹۶ھ کی رات میں ہوئی۔ مزار مبارک آپکا
سرہند شریف میں قریب روضہ مقدس حضرت امام ربانی رض جنوب کی جانب ہے۔

۲۷ حضرت سید السادات سید نور محمد بدایونی رضی اللہ تعالٰے عنہ۔ آپنے فیض باطنی حضرت خواجہ شیخ سیف الدین رح سے حاصل کیا۔ آپ پندرہ (۱۵) برس تک مست و بیہوش رہے۔ آپ کئی کئی روز کا کھانا۔ یعنی نان جویں پکا لیتے تھے۔ اور جب بہت بھوک معلوم ہوتی تو ایک ٹکڑا توڑ کر کھا لیتے۔ اتباع سنت کی حالت یہاں تک تھی۔ کہ ایک دفعہ پائخانہ میں بجائے بائیں کے سیدھا پاؤں رکھدیا تھا۔ اسکی وجہ سے تین دن تک فیض بند رہا۔ کثرت مراقبہ سے پشت مبارک میں خم ہوگیا تھا۔ ہمیشہ آپ اہل دنیا سے بہت گھبراتے تھے۔ جب کبھی کسی سے عاریتاً کوئی کتاب منگاتے تو تین روز تک اُس کتاب کو ہاتھ نہ لگاتے تھے۔ اور فرماتے تھے کہ ظلمت دنیادار و نکی مثل غلاف کے لپٹی ہوئی ہے۔ ایک دفعہ ایک فاحشہ عورت نے آپکے ایک مرید کو زنا پر آمادہ کیا۔ عین موقع قربت پر آپکی نورانی صورت دونوں کے درمیان حائل ہوگئی۔ وہ عورت گھبرا کر چلانے لگی۔ اور مرید نے نہایت منفعل ہو کر توبہ کی۔ آپکی کرامت سے دونوں عذاب زنا سے بچ گئے۔ وفات آپکی گیارھویں (۱۱) تاریخ ذیقعدہ ۱۱۳۵ھ میں ہوئی مزار مبارک باہر موضع غیاث پور جنوب کی جانب قریب نالہ کے زمین زراعت میں خام ہے۔ یہ موضع دہلی سے پانچ کوس ہے۔

۲۸ حضرت محمد شمس الدین حبیب اللہ مرزا جان جاناں مظہر شہید رضی اللہ تعالٰے عنہ۔ آپنے فیض باطنی حضرت سید نور محمد بدایونی رض سے سولہ (۱۶) برس کی عمر میں حاصل کیا۔ اور کمالات مجددیہ کو پہنچے۔ آپ بڑا جذب و عشق رکھتے تھے۔ اور اتباع سنت پر نہایت مستقیم تھے۔ کرامتیں آپسے بحد و نہایت واقع ہوئی ہیں۔ ایکمرتبہ محمد قاسم عظیم آبادی آپکے مرید قید ہو گئے اُنکے بھائی نے آپسے عرض کیا۔ فرمایا کہ اُنکا ہمارے پاس خط آیا ہے۔ انشاءاللہ تعالٰے کل کو وہ چھوٹ آوینگے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ ایک دفعہ قبرستان میں ایک شخص نے امتحاناً ایک قبر کی طرف اشارہ کرکے کہا۔ کہ یہ قبر میرے دوست کی ہے۔ اُسکا حال بیان فرمائیے۔ آپنے فرمایا کہ تو جھوٹ کہتا ہے یہ قبر ایک عورت کی ہے تیری دوست کی نہیں ہے

وہ نہایت شرمندہ ہوا۔ واقعی وہ قبر عورت کی ہی نکلی۔ ولادت آپکی گیارہویں رمضان المبارک ۱۱۱۱ھ
جمعہ بوقت صبح اور شہادت شب شنبہ دسویں محرم الحرام ۱۱۹۵ھ میں ہوئی۔ ایک ناحق پرست نے
آپکے سینہ مبارک پر طپنچہ کی گولی ماری۔ آپ اس صدمہ سے بیہوش ہو گئے۔ تھوڑی دیر کے بعد
ہوش ہوا تو فرمایا۔ الحمدللہ۔ جو آرزو تھی بر آئی۔ بادشاہ نے نام قاتل کا دریافت کیا۔ آپنے
نہ بتایا۔ اور فرمایا۔ کہ ہمنے اپنا خون بخشدیا۔ اور پھر فرمایا کہ زندہ کے مارنے پر قصاص ہے۔
مردہ کے مارنے پر نہیں ہے۔ مزار پرانوار شہر دہلی میں اندر خانقاہ حضرت شاہ غلام علی رضی اللہ
تعالے عنہ میں۔

۲۹ حضرت مجدد مائۃ محمد عبداللہ معروف شاہ غلام علی رضی اللہ تعالے عنہ آپ ملک پنجاب شہر پٹیالہ میں
پیدا ہوئے۔ جب سن بلوغ کو پہنچے تو بہ الہام غیبی وہاں سے دہلی میں تشریف لائے۔
اور مشائخ وقت سے ملے۔ اور بائیس ۲۲ سال کی عمر میں حضرت مرزا صاحبؒ کی خدمت اقدس میں
حاضر ہوکر مرید ہوئے۔ اور ۱۱۹۰ھ میں تکمیل کو پہنچے۔ اور خرقہ خلافت پایا۔ اور بعد شہادت
حضرت پیر روشن ضمیر آپکے جانشین ہوئے۔ اور ہزارہا آدمیوں کو دولت فیض سے
مالا مال کیا۔ ابتدائی زمانہ میں آپ ہر روز سوائے چوبیس ۲۴۰۰۰ ہزار نفی و ذکر کے دس پارہ قرآن مجید کے
پڑھتے۔ اور دس ہزار مرتبہ ذکر نفی و اثبات کرتے تھے۔ آپکی نسبت ایسی قوی تھی۔ کہ تمام
خانقاہ پُرنور رہتی تھی۔ اکثر فاسق و فاجر اور کافر آپکی توجہ سے تائب ہوتے تھے۔
ایک روز ایک برہمن کا جوان لڑکا کہ بہت خوبصورت تھا۔ آپکی محفل مبارک میں آیا۔ آپ اسکی
طرف متوجہ ہوئے۔ وہ فوراً بیقرار ہوا اور اسیوقت زنار توڑکر مسلمان ہوا اور آپکے خادم میں
داخل ہوکر دولت باطنی سے مالا مال ہوا۔ ولادت آپکی ۱۱۵۶ھ میں اور وفات بائیسویں تاریخ
ماہ صفر ۱۲۴۰ھ میں شنبہ کو ہوئی۔ مزار مبارک دہلی میں اندر خانقاہ کے پہلو میں پیر بزرگوار حضرت
مرزا صاحب قدس سرہ کے ہے۔

۳۰ حضرت شاہ ابو سعید رضی اللہ تعالے عنہ آپ حضرت عروۃ الوثقے خواجہ محمد معصوم کے نبیرہ حضرت

امام ربانی مجدد الف ثانی رضؓ کی اولاد میں ہیں۔ آپنے فیض باطنی حضرت شاہ غلام علی رضؓ سے پایا
اور تھوڑی ہی مدت میں آپ بڑے کمال کو پہنچے۔ کرامتیں آپسے متواتر ہوتی تہیں۔ ایک بار آپنے
گاڑی بھری ہوئی دریا میں ڈلوادی۔ وہ پانی پر ایسی چلتی تہی جیسے زمین پر چلتی ہے۔ گاڑیبان یہ
کرامت دیکھکر ایمان لایا۔ اور آپکا بڑا معتقد ہوا۔ ایکروز آپ دہلی کے قلعہ میں تشریف رکھتے تھے۔ وہاں
ایک شہزادہ نے عرض کیا کہ مینے کبھی کسی بزرگ کی کرامت نہیں دیکھی ہے۔ یہ سنکر آپنے ایک نعرہ
مارا کہ جسکے سنتے ہی تمام حاضرین بیہوش ہوکر گر پڑے۔ اس کرامت سے سب لوگ نہایت معتقد ہوے
ولادت آپکی ریاست رامپور میں دوسری تاریخ ذلیقعدہ ۱۱۹۶ھ میں اور وفات آپکی بمقام ریاست ٹونک
شنبہ کے دن بتاریخ یکم شوال ۱۲۵۰ھ میں ہوئی۔ مزار مبارک شہر دہلی اندر خانقاہ موصوف
پہلو میں اپنے پیر بزرگوار کے۔

۳۱ حضرت شاہ احمد سعید رضی اللہ تعالے عنہ آپ مشایخ زمانہ میں یکتا تھے۔ آپکی نسبت نہایت درجہ
قوی تہی۔ بڑے بڑے عالم فاضل حاضر ہوتے۔ اور زمرۂ خدام میں داخل ہوکر دولت
معرفت سے مالا مال ہوتے۔ اکثر فساق فجار اور کفار آپسے ہدایت پاتے۔ ہزاروں آپسے
محبت رکھنے کی بدولت مرتبۂ ولایت کو پہنچے۔ آپنے فیض باطنی حضرت شاہ غلام علی رضؓ سے
پایا۔ اور مرتبۂ کمال کو پہنچکر خلافت پائی۔ چونکہ آپکے پدر بزرگوار حضرت شاہ ابوسعید رضؓ بہی حضرت
شاہ غلام علی رضؓ کے خلیفہ تہے اور آپنے اُنسے بہی فیض باطنی حاصل کیا تہا۔ اس سبب سے اسم مبارک شجرۂ عالیہ میں رکھا گیا
ولادت آپکی غرۂ ربیع الآخر ۱۲۱۷ھ میں اور وفات سہ شنبہ کے دن دوسری تاریخ ربیع الاول ۱۲۷۷ھ
میں ہوئی۔ مزار پرانوار مدینہ منورہ بقیع میں قریب قبۂ مطہرہ امیر المومنین حضرت عثمان غنی رضی اللہ
تعالے عنہ قبلہ کی جانب ہے۔

۳۲ حضرت مولانا و مرشدنا میاں محمد ولی النبی صاحب فاروقی نقشبندی مجددی مدظلہ العالی۔ آپنے فیض باطنی حضرت
شاہ احمد سعید رضؓ سے پایا۔ حضرت شاہ صاحب آپسے نہایت خصوصیت رکھتے تھے۔ اور فرمایا کرتے تھے کہ ہمارے
مولوی ولی النبی صاحب اسم بامسمیٰ ہیں۔ اور ہمارے دوستوں میں ہمکو یہ محبوب تر ہیں

آپکی حلم سے سب آپکو جانتے و اچھی طرح واقف ہیں۔ آپکی فیضان سے ہزارہا آدمی فیضیاب ہوگئے۔ اللہ تعالے
یہ فیض آپکا اسی طرح تادیر قائم رکھے۔ آپکے اوصاف اگر کچھ بھی بیان کئے جاویں تو یہ رسالہ ایک کتاب ہو جاوے۔ آپکے متوسلین
(۵) پانچ خلیفہ ہیں منشی شیخ محمد رشید علی صاحب انصاری نقشبندی حاجی مولوی محمد مجتبیٰ خان صاحب حافظ سید خان صاحب ولائتی کہ جنکو غزنی میں فیض
جاری ہو رہا ہے۔ مولوی عبد العزیز صاحب رئیس سیفنہ ضلع بلندشہر جنکی بابت یہ خورد و کلاں فیضیاب و بہرہ یاب ہیں
مولوی سید محمد حسین صاحب رئیس سلیم پور جو قریب غازی پور کے پورب کی جانب چھ کوس پر ہے۔ ۴۳

حضرت محمد رشید علیخاں صاحب معروف بہ منشی صاحب نقشبندی مدظلہ العالی۔ اول آپنے فیض باطنی حضرت
حافظ محمد عباس علیخاں صاحب اپنے چچا زاد بھائی رئیس امروہہ سے حاصل کیا۔ اور خلافت پائی
بعدہٗ آپکا ظرف عالی دیکھکر حضرت حافظ صاحب ممدوح نے آپکو حضرت مولانا و مرشدنا
محمد ولی النبی صاحب مدظلہ العالی کی خدمت اقدس میں پہنچایا۔ یہاں آپنے فیض پایا۔
اور تمام و کمال مقامات مجددیہ حاصل کرکے بمقام دہلی خانقاہ شریف میں بروز عرس حضرت شاہ
صاحب رحمۃ اللہ علیہ مجمع کثیر میں خلافت و خلعت سے معزز و ممتاز ہوئے۔
حضرت مولانا و مرشدنا نے اپنے دست مبارک سے آپکی فرق مبارک پر عمامہ باندھا اور خرقہ پہنایا
اس شان سے خلافت حضرت قبلہ و کعبہ کے خلفا میں آپ ہی کو ہوئی ہے۔
ایک مرتبہ حضرت صاحب قبلہ و کعبہ نے حضرت منشی صاحب قبلہ سے اس احقر کی موجودگی میں فرمایا
کہ منشی صاحب اب آپ حلقہ میں شریک ہونے کے واسطے نہ آیا کیجئے اسواسطے کہ اب مجھ میں اور
اور آپ میں کوئی فرق نہیں رہا ہے۔ جو میں ہوں۔ وہی آپ ہیں۔ اب اگر حلقہ کے وقت
آپ ہوتے ہیں تو حضرت صاحب قبلہ و کعبہ آپ کو رخصت فرما دیتے ہیں۔ یا خود اندر دولتخانہ
کے تشریف لیجاتے ہیں۔ اس غرض سے کہ خادم کو آپ توجہ دیں۔ ولادت شریف آپکی پیر کے دن
بتاریخ دسویں شوال ۱۲۶۵؁ کو ہوئی۔ آپکا اسم مبارک تاریخی ہے۔ اللہ تعالےٰ بطفیل حضرت خیر البریت
آپکی سلامتی میں اس احقر العباد کو اپنی محبت و معرفت عطا فرماوے۔ اور خاتمہ بخیر کرے۔ آمین ثم آمین

# نسب نامہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مناجات

| | | | |
|---|---|---|---|
| الٰہی تو ہے ہر کہیں جلوہ گر | یہ قسمت مری جو نہ آئے نظر | میسر مجھے وہ بصارت نہیں | وہ دل آشنائے حقیقت نہیں |
| نہیں دخل نقصان کو تیری ذات میں | تو یکتا ہے کامل ہے ہر بات میں | منزہ تو خواہش سے ہے صبح و مسا | ہیں ذرات پابند حرص و ہوا |
| تو خلاق و رزاق ہے لاشریک | تو سب سے جدا اور سب کا شریک | کوئی لکھے کس طرح تیری ثنا | نہ ہمسر کوئی ہے نہ ثانی ترا |
| تو قادر ہے دانا ہے بے دست و پا | رہ حمد کا طے ہو کیا مرحلا | گنہ میں نے دن رات لاکھوں کئے | انہیں بخش دے تو نبی کے لئے |
| سوا تیرے کس سے کروں التجا | تجھی سے ہے امید عفو و عطا | ٹھہر اے قلم ہے ادب کا مقام | بس اب تو نبی پر درود و سلام |

## سلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| صلوٰۃ و سلام احمد پاک پر | حبیب خدا شاہ لولاک پر | سلام علیک اے شہ دوسرا | سلام علیک اے مہ والضحیٰ |
| رسولوں کے سرور سلام علیک | خلائق کے رہبر سلام علیک | سلام علیک اے شہ انس و جاں | سلام علیک اے شفیع جہاں |
| نبی اکرم سلام علیک | رسول معظم سلام علیک | سلام آپ کے آل دیندار پر | اور اصحاب و ازواج اطہار پر |

## نسب نامہ مع تمہید

| | | | |
|---|---|---|---|
| پس حمد لکھتا اب جو خامہ ہے | ولی نبی کا نسب نامہ ہے | مگر اصل مطلب سے پہلے بیاں | وہ احوال ہے وقت کا ہم زباں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ولی خدا و ولیِ نبی | جناب محمد ولی النبی | کروں انکی تعریف کیا اے قلم | نہ طاقت زباں میں نہ زور قلم |
| جو واقف ہیں وہ جو ہیں جانتے | ولایت کے قائل ہیں انکی سبھی | غلامی حبیبی انکی حاصل ہوئی | اسی سے مری دوجہانگی ملی |
| خلیل النبی انکے نور نظر | طریقت شناسا حقیقت نگر | حبیب النبی کے سرو چمن | سر فرد دل و جان فیض چمن |
| | بحق جناب ولی النبی | مریدیں اُس کی ہوں سب آخر کی | |

# مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات

| | | | |
|---|---|---|---|
| الٰہی بحق رسول امیں | طفیل بزرگان اصحاب دیں | محبت تو اپنی عطا کر مجھے | چھڑا سب سے اپنا بنا کر مجھے |
| نہیں حرص سیم و درم کی مجھے | تمنا ہے تیری کرم کی مجھے | گناہوں سے اپنے پشیماں ہوں میں | ندامت سے سر در گریباں ہوں میں |
| سراپا ہوں آلودۂ عصیاں سے | مجھے بخش دے اپنے احسان سے | سیہ کاریوں کو تو افشا نہ کر | مجھے دن قیامت کے رسوا نہ کر |
| تری ذات غفار ستار ہے | مرا نفس سرکش ہے بدکار ہے | یہی رہبری کا رہِ ناصواب | بلا اسکو شیطان خانہ خراب |
| اُسی کا تو یہ ہمدم و ساز ہے | وہی اسکا مونس ہے ہمراز ہے | اسی کے یہ کہنے میں لیل و نہار | وہی اسکا ہمدم وہی غمگسار |
| کرم سے تو اسکی فکر کو دور | وہ توفیق دے جس سے ہو نیک غور | ہے ہر دم وحدت بلادا سحر | رہِ حق پرستی کہا دے اسے |
| کرے ترک دنیا کے لہو و لعب | عبادت میں تیری رہے روز و شب | تجھی اپنا خالق سمجھتا رہے | تجھی پر دل و جان سے شیدا رہے |
| نہ پیرو ہوا و الا معاصی کرے | ترے در پہ ظاہر غلامی کرے | سمجھ کر تجھے خاص بندہ نواز | جھکا دے سر آگے فرق نیاز |
| نہ جانے کسی کو یہ دمساز دل | تجھی سے کہے جو کہے رازِ دل | میں محتاج ہوں تو ہے حاجت روا | سوا تیرے کس سے کروں التجا |
| کیا تونے پیدا عدم سے مجھے | دیا نور ایماں کرم سے مجھے | بڑا فضل تونے یہ اپنا کیا | محمد کی امت میں پیدا کیا |
| کیا دین اسلام سے بہرہ ور | دیا مجھکو ایمان قرآن پر | عنایت کرم سے سحر گاہ و شام | بزرگان دیں کا بنایا غلام |
| میں ہوں معتقد انکی ہر بات کا | ولایت کا کشف و کرامات کا | تری لطف کی نہایت نہیں | کمال عنایت کی غایت نہیں |
| ادا میں کروں شکر تیرا محال | مری کیا حقیقت مری کیا مجال | یہی اب ہے یا رب مری التجا | یہی آرزو ہے یہی مدعا |
| کہ دنیا میں جبتک ہیں زندہ رہوں | ترا تابع حکم بندہ رہوں | خوشی میں ہوں یا غم کی جنجال میں | نہ بھولوں تجھے میں کسی حال میں |
| دم مرگ ہو فضل سے بہرہ ور | مرا خاتمہ ہووے ایمان پر | غلام شہ انبیا جانکر | سوال نکیرین آسان کر |

